مرزا طاہر کی تحریر مباہلہ کے جواب میں

# قادیانی بوم نامہ

مرزا طاہر (پوتا) اور مرزا غلام احمد (دادا) کے ارشادات میں

دلچسپ تقابل

مقام حیرت است کہ بوم بزرگ چہ آواز کردہ بود و اکنوں چغ بچہ اش چہ می
سرائید بنا بریں مناسبت ایں کتابچہ موسوم بہ "بوم نامہ" کہ فرمودات ہر دو مہتر
و کہتر احاطہ می کند دال است بر ضلالت خانوادۂ گم گشتۂ ایشاں۔ واللہ الموفق

ربنا لاتزغ قلوبنا بعد اذھدیتنا

مرتبہ

جناب کے ایم سلیم صاحب راولپنڈی

ترتیب و تخریج: مولانا محمد اسعد فاروقی

شائع کردہ

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت

حضوری باغ روڈ ملتان (پاکستان)

Khushi-m

بسم اللہ الرحمن الرحیم

(۱)

مرزا طاہر احمد (پوتا) کہتے ہیں۔
"ہمارا یہ عقیدہ نہیں کہ مرزا غلام خدا تھے"،
اور مرزا غلام احمد (دادا) کہتے ہیں
الف: "میں نے ایک کشف میں دیکھا کہ میں خود خدا ہوں اور یقین کیا کہ وہی ہوں"، (کتاب البریہ ص ۱۰۳)
(روحانی خزائن جلد ۱۳ ص ۱۰۳)
ب: "الوہیت میری رگوں اور پٹھوں میں سرایت کر گئی"،
(کتاب البریہ ص ۱۰۴)۔ (خزائن ۱۳ ص ۱۰۴)
ج: "میں نے آسمان اور زمین کو پیدا کیا"،
(کتاب البریہ ص ۱۰۵)۔ (خزائن ۱۳ ص ۱۰۴)
د: "ظہورک ظہوری"،
"تیرا ظہور میرا ظہور"
مرزا غلام احمد کا الہام مندرجہ کتاب تذکرہ ص ۷۰۱

(۲)

مرزا طاہر (پوتا) کہتا ہے
"ہمارا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ مرزا غلام احمد خدا کے بیٹے تھے"،

۲

مرزا غلام احمد (دادا) کہتا ہے!

الف: "خدا تعالے نے مجھ سے کہا (یعنی مرزا غلام احمد قادیانی سے

واسمع یا ولدی) اے میرے بیٹے سن"

(کتاب البشریٰ ص ۴۹ مجموعہ الہامات مرزا غلام احمد)

ب: "خدا نے مجھ سے (یعنی مرزا غلام احمد قادیانی سے) کہا!

انت منی بمنزلۃ ولدی

ترجمہ: "تو میرے فرزند کی مانند ہے

کتاب حقیقۃ الوحی ص ۸۶ (خزائن ۲۲ - ۸۸)

ج: "انت من مائنا"

ترجمہ: "تو (یعنی اے مرزا غلام احمد) ہمارے پانی میں سے ہے"

کتاب انجام آتھم ص ۵۵ مصنف غلام احمد قادیانی

(خزائن ۱۱ ص ۵۵)

(۳)

مرزا طاہر (پوتا) کہتے ہیں!

"ہمارا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ مرزا غلام احمد خدا کا باپ تھا

مرزا غلام احمد (دادا) کہتا ہے

الف: "انت منی و انا منک

ترجمہ: تو یعنی مرزا غلام احمد مجھ سے (یعنی خدا سے) اور میں (یعنی خدا)

تجھ سے (یعنی غلام احمد سے) ہوں

(مرزائی وحی مقدس تذکرہ ص ۷۰۰)

ب: "میں نے (یعنی خدا نے) تجھ سے (یعنی مرزا غلام احمد سے) ایک

خرید و فروخت کی ہے یعنی ایک چیز میری تھی (یعنی خدا کی تھی) جس کا تو

(یعنی مرزا غلام احمد) مالک بنایا گیا اور ایک چیز تیری تھی (یعنی مرزا غلام احمد کی)
جس کا میں (یعنی خدا مالک بن گیا "

" تو بھی اس خرید و فروخت کا اقرار کر اور کہہ دے کہ خدا نے مجھ سے خرید و فروخت کی۔ تو مجھ سے ایسا ہے جیسا کہ اولاد تو مجھ سے اور میں تجھ سے ہوں"

دافع البلاء ص ۹ مرزا غلام احمد قادیانی

(خزائن ۱۸ - ۲۲۸)

ج " حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد) نے ایک موقع پر اپنی یہ حالت ظاہر فرمائی کہ کشف کی حالت اس طرح آپ پر طاری ہوئی کہ گویا آپ عورت ہیں اور اللہ تعالیٰ نے رجولیت کی قوت کا اظہار فرمایا (نعوذ باللہ یعنی خدا نے وہ کام کیا جو مرد اپنی عورت کے ساتھ کرتا ہے نعوذ باللہ)

" رسالہ اسلامی قربانی "، ص ۴ مصنف قاضی یار محمد قادیانی

(مطبوعہ ریاض الہند پریس امرتسر)

د " مریم کی طرح عیسیٰ کی روح مجھ میں نفخ کی گئی اور استعارہ کے رنگ میں مجھے حاملہ ٹھہرایا گیا اور آخر کئی مہینہ کے بعد جو دس مہینہ سے زیادہ نہیں بذریعہ اس الہام کے مجھے مریم سے عیسیٰ بنایا گیا پس اس طور سے میں ابن مریم ٹھہرا"

کشتی نوح ص ۴۷ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(خزائن ۱۹ - ۵۰)

ہ " میری کتاب اربعین نمبر ۴ ص ۱۹ میں بابو الٰہی بخش کی نسبت یہ الہام ہے یعنی " بابو الٰہی بخش چاہتا ہے کہ تیرا حیض دیکھے یا کسی پلیدی اور ناپاکی پر اطلاع پائے مگر خدا تعالیٰ تجھے اپنے انعامات دکھائے گا جو متواتر ہوں گے تجھ میں حیض نہیں بلکہ وہ بچہ ہو گیا ہے ایسا بچہ بمنزلہ اطفال اللہ کے ہے "



تتمہ حقیقت الوحی ص ۱۴۳ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(خزائن ۲۲ - ۵۸۱)

نوٹ: " نعوذ باللہ اپنے بیٹے کو اللہ کے بیٹوں کی مثل بنا دیا

(۴)

مرزا طاہر (پوتا) کہتا ہے

" ہمارا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ مرزا غلام احمد تمام انبیاء علیہ السلام سے بشمول حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم افضل اور برتر ہے

مرزا غلام احمد (دادا) کہتا ہے

الف " اگرچہ دنیا میں بہت سارے نبی ہوئے مگر میں معرفت میں کسی سے کم نہیں ہوں

نزول المسیح ص ۱۰۱ مصنف مرزا غلام احمد

(— روحانی خزائن ۱۸ - ۴۷۷ —)

ب " ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو اس سے بہتر غلام احمد ہے

(دافع البلاء ص ۲۰ روحانی خزائن ۱۸ — ۲۴۰)

ج " اس کے (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے) لئے صرف چاند گرہن کا نشان ظاہر ہوا اور میرے لئے چاند اور سورج دونوں کا کیا تو انکار کرے گا"

کتاب اعجاز احمدی ص ۷۱ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۱۹ - ۱۸۳)

د " اس نے (یعنی خدا نے) اس قدر (میرے) معجزات کا دریا رواں کر دیا کہ تمام انبیاء علیہم السلام میں ان کا ثبوت اس کثرت کے ساتھ قطعی اور یقینی طور پر محال ہے "

کتاب تتمہ حقیقت الوحی ص ۱۳۶ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۲۲ - ۵۷۵)

ھ "خدا نے اس کثرت سے میرے لئے نشان دکھلایا ہے کہ اگر نوح کے زمانہ میں وہ نشان دکھلائے جاتے تو وہ لوگ غرق نہ ہوتے،،

کتاب تتمہ حقیقت الوحی ص ۱۳۷ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۲۲ — ۵۷۵)

و "اس امت کا یوسف یعنی یہ عاجز اسرائیلی یوسف سے بڑھ کر ہے،،

کتاب براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۷۶ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۲۱ — ۹۹)

ز "اگر مسیح ابن مریم میرے زمانہ میں زندہ ہوتا تو وہ کام جو میں کر سکتا ہوں وہ ہرگز نہ کر سکتا۔

کتاب حقیقت الوحی ص ۱۵۳ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

کشتی نوح ص ۶۰ (خزائن ۱۹ — ۶۰)

ح "تین ہزار معجزات ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ظہور میں آئے

کتاب تحفہ گولڑویہ ص ۶۷ (خزائن ۱۷ — ۱۵۳)

ط "میری تائید میں اس (خدا) نے وہ نشانات دکھلائے ہیں کہ .....
..... اگر میں ان کو فرداً فرداً شمار کروں تو میں خدا کی قسم کھا کر کہہ سکتا ہوں کہ وہ تین لاکھ سے بھی زیادہ ہیں،،

کتاب حقیقت الوحی ص ۶۷ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۲۲ — ۷۰)

ی "مجھے الہام ہوا کہ آسمان سے کئی تخت اترے پر تیرا تخت سب سے اونچا بچھایا گیا،،



کتاب حقیقت الوحی ص ۹۲ ص ۸۹ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۲۲ — ۹۲)

ک "اتانی مالم یؤت احداً من العالمین

ترجمہ ،، مجھ کو وہ چیز دی گئی جو دونوں جہانوں میں کسی کو نہیں دی گئی

کتاب الاستفتاء تتمہ حقیقت الوحی ص ۸۷ (خزائن ۲۲ - ۷۱۵)

ل "قادیانی شاعر اکمل نے مرزا غلام احمد کی موجودگی میں یہ قصیدہ پڑھا

"محمد پھر اتر آئے ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شان میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیان میں،،

(اخبار بدر قادیان ص ۱۴ بتاریخ ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء)

(۵)

مرزا طاہر (پوتا) کہتے ہیں۔

"ہمارا یہ عقیدہ نہیں ہے، کہ مرزا غلام احمد کی وحی کے مقابلہ میں حدیث محمد صلی اللہ علیہ وسلم کوئی شئے نہیں ہے ،

مرزا غلام احمد (دادا) کہتے ہیں

الف "میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میرے دعوے کی بنیاد حدیث نہیں بلکہ قرآن ہے اور وہ وحی ہے جو میرے پر نازل ہوئی۔ ہاں تائیدی طور پر ہم وہ حدیثیں بھی پیش کر سکتے ہیں جو قرآن شریف کے مطابق ہیں اور میری وحی کے معارض نہیں اور دوسری حدیثوں کو ہم ردی کی طرح پھینک دیتے ہیں"

کتاب اعجاز احمدی ص ۴۰ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۱۹ — ۱۴۰)

ب " اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ابن مریم اور دجال کی حقیقت
منکشف نہ ہوئی اور نہ یاجوج ماجوج کی عمیق تہہ تک وحی الٰہی نے اطلاع دی اور
دابۃ الارض کی ماہیت ظاہر فرمائی گئی "

کتاب ازالہ اوہام ص ۶۹۱ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی
(روحانی خزائن ۳-۴۷۳)

ج " آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت میں قرآن شریف کے تمام
احکام کی تکمیل ہوئی اور صحابہ کرام رضی کے وقت میں اس کے ہر ایک پہلو کی اشاعت کی
تکمیل ہوئی ۔ اور مسیح موعود کے وقت (یعنی ہمارے وقت میں) اس کے روحانی
فضائل اور اسرار کے ظہور کی تکمیل ہوئی "

کتاب براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۵۲ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی
(خزائن ۲۱-۶۶)

نصرۃ الحق حاشیہ ص ۵۲

د " جو شخص حکم ہو کر آیا ہے اس کو اختیار ہے کہ حدیثوں کے ذخیرہ سے
جس انبار کو چاہے خدا سے علم پا کر قبول کرے اور جس ڈھیر کو چاہے علم پا کر
رد کر دے "

کتاب تحفہ گولڑویہ حاشیہ ص ۱۰ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی
(خزائن ۱۷-۱۵)

ہ " قرآن کریم اور الہامات مسیح موعود (مرزا غلام احمد) دونوں خدا کے
کلام ہیں حدیثیں تو بیسیوں راویوں کے واسطے سے ہمیں ملی ہیں اور الہام براہ
راست ، اسلئے مرزا صاحب کا الہام مقدم ہے ۔



(اخبار الفضل قادیان جلد ۲ نمبر ۱۳۳ مورخہ ۲۹ اپریل ۱۹۱۵ء)

(۶)

مرزا طاہر احمد (پوتا) کہتے ہیں ۔
" ہمارا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ ہماری عبادت کی جگہ بیت الذکر عزت و
احترام میں خانہ کعبہ کے برابر ہے "

مرزا غلام احمد (دادا) کہتا ہے ۔
الف " بیت الذکر سے مراد وہ مسجد ہے کہ جو اس دربار کے پہلو میں بنائی
گئی ہے اور آخری فقرہ مذکورہ بالا ومن دخلہ کان امنا (جو شخص اس خانہ
کعبہ میں داخل ہوا وہ امن میں ہوا)
اسی مسجد کی صفت میں بیان فرمایا ہے اللہ تعالٰے نے
(روحانی خزائن ۱-۶۶۶) بقیہ حاشیہ در حاشیہ
(براہین احمدیہ حصہ چہارم صفحہ ۵۶۹ حاشیہ در حاشیہ

ب " سبحان الذی اسرٰی بعبدہ لیلا من المسجد
الحرام الی المسجد الاقصٰی ..... مسجد اقصٰی سے مراد مسیح موعود
کی مسجد جو قادیان میں واقع ہے "

کتاب خطبہ الہامیہ ص ۲۱ حاشیہ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی
(روحانی خزائن ۱۶-۲۱)

(۷)

مرزا طاہر (پوتا) کہتا ہے
" ہمارا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ قادیان کی سرزمین مکہ مکرمہ کے ہم مرتبہ ہے

مرزا غلام احمد (دادا) کہتے ہیں ۔

الف :" قرآن شریف میں تین شہروں کا ذکر ہے یعنی مکہ ، مدینہ اور قادیان "

کتاب خطبہ الہامیہ ص ۲۰ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۱۶ - ۲۰)

ب :" اور یہ بھی مدت سے (مجھے) الہام ہو چکا ہے کہ ۔

انا انزلناہ قریبًا من القادیان میں نے دل میں کہا کہ واقعی طور پر قادیان کا نام قرآن شریف میں درج ہے اور میں نے کہا کہ تین شہروں کا نام قرآن شریف میں لکھا ہوا ہے ۔ مکہ ، مدینہ ، قادیان ۔ یہ کشف تھا کئی سال ہوئے مجھے دکھلایا گیا

کتاب ازالہ اوہام ص ۵۷ مصنف غلام احمد

(روحانی خزائن ۱۶ - ۲۰)

ج :" زمین قادیان اب محترم ہے ، ہجوم خلق سے ارض حرم ہے

کتاب درثمین ص ۵۲ مجموعہ کلام مرزا غلام احمد

(۸)

مرزا طاہر (پوتے) کہتے ہیں ۔

" ہمارا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ سال میں ایک دفعہ قادیان جانا بخشش کا موجب بن جاتا ہے "

مرزا غلام احمد قادیانی (دادا) کہتے ہیں

الف :" جو قادیان نہیں آتا یا کم از کم ہجرت کی خواہش نہیں رکھتا ۔ اس کی نسبت شبہ ہے کہ اس کا ایمان درست ہو ،،

کتاب منصب خلافت ص ۳۳ مصنف مرزا محمود والد مرزا طاہر

ب :" حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام (یعنی مرزا غلام احمد قادیانی) نے کہا ہے کہ ایمان کی سلامتی اور خدا تعالیٰ کی رضا جوئی کے لئے بار بار قادیان آنا ضروری ہے ۔ اور



اس کے لئے بتاکید ارشاد فرمایا ہے لیکن وہ لوگ جو بشری کمزوریوں اور مجبوریوں کے باعث دوران سال میں اس سعادت سے محروم رہتے ہیں انہیں جلسہ سالانہ کے موقع کو نعمت غیر مترقبہ خیال کرنا چاہیئے اور ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ہر قیمت ادا کر کے جلسہ میں شریک ہوں "

(اخبار الفضل جلد نمبر ۱۸ - ۱۷ مورخہ ۱۳ دسمبر ۱۹۳۰ء)

قادیانی مذہب فصل ساتویں ص ۴۵۵

(۹)

مرزا طاہر (پوتا) کہتے ہیں

" ہمارا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ حج بیت اللہ کی بجائے قادیان کے جلسے میں شمولیت ہی حج ہے ،،

مرزا غلام احمد (دادا) کہتے ہیں

الف :" قادیان کے جلسے شمولیت میں نفلی حج سے زیادہ ثواب ہے ،،

قادیانی مذہب فصل ساتویں ص ۴۵۶ ،

کتاب آئینہ کمالات اسلام ، ص ۳۵۳ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۵ - ۳۵۰)

ب :" آج جلسہ قادیان کا پہلا دن ہے ۔ اور ہمارا جلسہ بھی حج کی طرح ہے "

کتاب برکات خلافت ، مصنف مرزا محمود احمد والد مرزا طاہر

(قادیانی مذہب فصل ساتویں ص ۴۵۵)

ج :" قادیان کے جلسہ سالانہ میں شمولیت کو ظلی حج کہنا کوئی ناجائز بات نہیں "

تقریر سالانہ جلسہ محمود احمد والد مرزا طاہر

مندرجہ اخبار الفضل مورخہ ۵ جنوری ۱۹۳۳ء

قادیانی مذہب فصل ساتویں ص ۴۵۵

(۱۰)

مرزا طاہر (پوتا) کہتا ہے

"مرزا غلام احمد قادیانی نے ختم نبوت سے صریحی انکار نہیں کیا"

مرزا غلام احمد (دادا) کہتے ہیں

الف "سچا خدا وہ ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا"،

کتاب دافع البلاء ص۱۱ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(۱۸ - ۲۳۱ خزائن)

ب "خدا نے مجھے رسول اور نبی کے نام سے پکارا ہے

(کتاب ایک غلطی کا ازالہ ص۷ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی)

(روحانی خزائن ۱۸-۲۱۱)

ج "میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اسی نے مجھے بھیجا ہے اور اسی نے میرا نام نبی رکھا ہے۔"

کتاب تتمہ حقیقت الوحی ص۶۸ مصنف غلام احمد قادیانی

(خزائن ۲۲-۵۰۳)

د "جس بناء پر میں اپنے تئیں نبی کہلاتا ہوں وہ صرف اس قدر ہے کہ میں خدا تعالیٰ کی ہم کلامی سے مشرف ہوں اور میرے ساتھ بکثرت بولتا اور ہم کلامی کرتا ہے اور میری باتوں کا جواب دیتا ہے بہت سی غیب کی باتیں ہم پر ظاہر کرتا ہے ...... اور انہی امور کثرت کی وجہ سے اس نے میرا نام نبی رکھا ہے سو میں خدا کے حکم کے مطابق نبی ہوں،

خط مؤرخہ ۲۳ رمئی ۱۹۰۸ء بنام اخبار عام لاہور

(از مرزا غلام احمد قادیانی)



مندرجہ بالا حوالہ، قادیانی مذہب فصل تیسری ص ۲۴۸

ہ: "حقیقت کھلی بعثت ثانی کی ہم پر۔ جب مصطفےٰ (مرزا) بن کر آیا"،

اخبار الفضل قادیان جلد ۱۳ نمبر ۱۴ مورخہ ۲۸ مئی ۱۹۲۸ء

(۱۱)

مرزا طاہر پوتا کہتا ہے

مرزا غلام احمد قادیانی نے قرآن مجید میں لفظی اور معنوی تحریف نہیں کری

مرزا غلام احمد قادیانی دادا کہتے ہیں

الف: روحانی خزائن کی جلد پہلی میں کتاب "فتح اسلام"، میں

واجعل افئدۃ من الناس تھوی الیہ تحریف شدہ آیت

"فاجعل افئدۃ من الناس تھوی الیھم

اصل آیت قرآن سورۃ ابراہیم پ۱۳، آیت ۳۷

(۲) وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد

اصلی آیت قرآن سورۃ مؤمن آیت ۴۴

وافوض امری الی اللہ واللہ بصیر بالعباد

تحریف شدہ آیت

(۳) وجاھدوا باموالکم وانفسکم فی سبیل اللہ

اصل آیت قرآنی سورۃ توبہ آیت ۴۱

ان یجاھدوا فی سبیل اللہ باموالھم وانفسھم

تحریف شدہ آیت

(جنگ مقدس ص ۱۹۴)

(۴) وما ارسلنا من قبلك من رسول ولا نبيّ الا اذا تمنّىٰ القى الشيطٰن فى امنيته ۔

اصل آیت قرآن سورۃ حج آیت ۵۲

وما ارسلنا من رسول ولا نبی اذا تمنیٰ القی الشیطان فی امنیتہ ۔ (تحریف شدہ آیت) ازالہ اوھام ص [illegible] روحانی خزائن ۳/۴۳۹

(۵) اس آیت میں "یا آدم اسکن انت وزوجك الجنة"، جو جنت کا لفظ ہے اس میں ایک لطیف اشارہ ہے کہ وہ لڑکی جو میرے (توام) پیدا ہوئی اس کا نام جنت ہے اور یہ لڑکی صرف سات ماہ تک رہ کر فوت ہوگئی تھی

فتح اسلام

(روحانی خزائن)

(۱۲)

مرزا طاہر (پوتا) کہتا ہے

میرے دادا مرزا غلام احمد قادیانی نے روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین نہیں کی ۔ مرزا غلام احمد دادا کہتا ہے ۔

الف "خدا تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چھپانے کے لئے (غار حرا میں) ایک ایسی جگہ تجویز کی جو نہایت متعفن اور تنگ اور حشرات الارض کی نجاست کی جگہ تھی ۔

کتاب تحفہ گولڑویہ ص ۱۱۹ مصنف مرزا غلام احمد

(روحانی خزائن ۱۷- ۱۱۹)

ب "کشفی رنگ میں وہ مقبرہ مجھے دکھایا گیا جس کا نام خدا نے بہشتی مقبرہ رکھا ہے



اور پھر یہ الہام ہوا "،

"کل مقابر الارض لا تقابل هذا الارض"،

یعنی روئے زمین کی تمام قبریں اس زمین کا مقابلہ نہیں کرسکتیں ،

مندرجہ بالا حوالہ قادیانی مذہب فصل نویں ص ۵۳۴

(۱۳)

مرزا طاہر (پوتا) کہتے ہیں

"میرے دادا مرزا غلام احمد نے حضرت امام حسینؓ کی توہین نہیں کی اور ان کے ذکر کو گوہ یعنی ٹٹی کا ڈھیر قرار نہیں دیا ۔

مرزا غلام احمد قادیانی (دادا) کہتے ہیں

الف " تم نے یعنی اے شیعہ قوم خدا کے جلال اور مجد کو بھلا دیا اور تمہارا ورد صرف حسینؓ ہے کیا تو انکار کرتا ہے پس یہ اسلام پر ایک مصیبت ہے کہ کستوری کی خوشبو کے پاس گوہ (گندگی) کا ڈھیر ہے یعنی پاخانہ کا ڈھیر ہے "

اعجاز احمدی ص ۸۲ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(۱۹ - ۱۹۴ خزائن)

ب " اے قوم شیعہ اس پر اصرار مت کرو کہ حسینؓ تمہارا نجات دہندہ ہے کیونکہ میں سچ کہتا ہوں کہ آج تم میں ایک (مرزا غلام احمد قادیانی) ہے کہ اس حسینؓ سے بڑھ کر ہے "

دافع البلاء ص ۱۳

(خزائن ۱۸-۲۳۳)

کربلا ئیست سیر ہر آنم
صد حسینؓ است در گریبانم

نزول المسیح ص ۹۹ (۱۸:۴۷۷)

ج " کیا یہ سچ نہیں ہے کہ قرآن اور حدیث اور تمام نبیوں کی شہادت سے

مسیح موعود (یعنی مرزا غلام احمد) حسین سے افضل ہے اور جامع کمالات متفرقہ ہے۔

کتاب نزول المسیح ص ۴۵ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(خزائن ۱۸ - ۲۲۷)

د: "اور بخدا اس کو (یعنی حضرت امام حسینؓ) کو مجھ سے کچھ زیادت نہیں اور میرے پاس خدا کی گواہیاں ہیں،،

پس تم دیکھ لو اور میں خدا کا کشتہ ہوں لیکن تمہارا حسینؓ دشمنوں کا کشتہ ہے

پس فرق کھلا کھلا اور ظاہر ہے۔

کتاب اعجاز احمدی ص ۸۱ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(خزائن ۱۹ - ۱۹۳)

عربی عبارت "وَوَاللّٰہ لیست فیہ منی زیادۃ وعندی شہادات من اللّٰہ فانظروا۔ وانی قتیل الحب لکن حسینکم قتیل العدا فالفرق اجلی و اظہر۔

نوٹ: ترجمہ پہلے گزر چکا ہے،

(خزائن ۱۹ - ۱۹۳)

(۱۴)

مرزا طاہر (پوتا) کہتا ہے

مرزا غلام احمد نے جھوٹے مدعیان نبوت کا مطالعہ کر کے دعویٰ نبوت نہیں کیا

# تبصرہ

(۱) جھوٹا مدعی نبوت طلیحہ اسدی اور جھوٹا مدعی مرزا غلام احمد میں مماثلت:



طلیحہ اسدی ایک چادر اوڑھے لوگوں کو دھوکہ دینے کے لئے الگ ایک طرف بیٹھ کر کہتا تھا کہ "میرے پاس جبرائیل آیا تھا اور وہ یہ کہہ کر گیا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اسی طرح مرزا غلام احمد نے کہا۔

(کتاب وحی مقدس مجموعہ الہامات و مکاشفات ص ۲۶۴ مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

آمد نزد من جبرائیل علیہ السلام و مرا برگزید و گردش داد انگشت خود را اشارہ کرد خدا ترا از دشمناں نگہ خواہد داشت،،

(ترجمہ: میرے پاس جبرائیل علیہ السلام آیا اور اس نے مجھے چن لیا اور اپنی انگلی کو گردش دی اور یہ اشارہ کیا کہ خدا تجھے دشمنوں سے حفاظت میں رکھے گا

(۲) جھوٹی مدعیہ نبوت سجاح بنت الحارث اور جھوٹا مدعی نبوت مرزا غلام احمد میں مماثلت سجاح بنت الحارث نے اپنی شریعت میں شراب پینا جائز کر دیا اس لئے بہت سے لوگ اس کی جماعت میں شامل ہو گئے

اسی طرح مرزا غلام احمد نے بھی بحوالہ اخبار پیغام صلح جلد ۲۳ نمبر ۱۵

مورخہ ۴ مارچ ۱۹۳۵ء

ڈاکٹر بشارت احمد قادیانی

" اگر حضرت شیخ (مرزا غلام احمد) برانڈی اور رم کا استعمال کر لیتے تھے تو وہ خلاف شریعت نہ تھا۔

خط مرزا غلام احمد از مکتوبات مرزا غلام احمد

" محبی اخویم حکیم حسین صاحب ۔۔ ۔ ۔ ۔ ایک بوتل ٹانک وائن کی پلومر کی دکان سے خرید دیں "

(سودائے مرزا، ۳۹ حاشیہ مصنف حکیم محمد علی امرتسر)

پلومر کی دوکان سے دریافت کیا گیا۔ جواب ملا کہ " ٹانک وائن " ایک

طاقت ور اور نشہ دینے والی شراب ہے ۔ جو ولائٹ سے سربند بوتلوں میں آتی ہے ۔"

(۴) جھوٹا مدعی نبوت مسیلمہ کذاب اور جھوٹا مدعی نبوت مرزا غلام احمد

مسیلمہ کذاب کا تمام سلسلہ مرزا غلام احمد قادیانی میں نظر آتا ہے اور وہ مسیلمہ کی حرکات کا مطالعہ کر کے اس کے نقش قدم پر چلا، مماثلت کے چند پہلو یہ ہیں ۔

مرزا مدعی نبوت مسیلمہ کذاب اور
مرزا غلام احمد میں ——— مماثلت

| مسیلمہ کذاب | غلام احمد کذاب |
|---|---|
| ۱۔ قبائل میں سربرآوردہ بننے کی خواہش میں نبوت کا دعویٰ کیا | الف ۔ علاقہ میں معزز بننے کی خواہش ظاہر کی نبوۃ کا دعویٰ کیا۔ قادیانی مذہب فصل ۲ ص ۲۳۳ |
| ۲۔ مسیلمہ کے زمانے میں رسول اللہ پر عیسائیوں سے مباہلہ کرنے کے لئے آیت نازل ہوئی | ب ۔ غلام احمد نے بھی مباہلہ کی نقل کرنی شروع کر دی اور کئی مباہلے کئے اور بالخصوص عیسائی پادری عبداللہ آتھم کے ساتھ۔ انجام آتھم ص ۳۱ (خزائن ۱۱ - ۳۱) |
| ۳۔ فرض نمازوں میں مشروعیت ہٹا کر وجوب نماز عشاء اور فجر کی رخصت اپنی شریعت میں پیدا کر دی | ج ۔ غلام احمد نے بھی اپنی شریعت میں نمازیں جمع کر کے پڑھیں تاکہ بار بار نماز پڑھنے میں وقت ضائع نہ ہو ۔ سیرۃ المہدی ص ۲۰۲ حصہ سوم |



(۱۵)

مرزا طاہر (پوتا)، کہتے ہیں

" میرے دادا نے انگریزوں کے ایماء پر اسلامی طریقہ جہاد کو منسوخ نہیں کیا ؛

مرزا غلام احمد (دادا) کہتے ہیں

الف ۔ " میں نے برابر سولہ برس سے یہ اپنے پر حق واجب ٹھہرا لیا کہ اپنی قوم کو اس گورنمنٹ کی خیر خواہی کی طرف بلاؤں ... چنانچہ اس مقصد کی انجام دہی کیلئے اپنی ہر ایک تالیف میں یہ لکھنا شروع کیا کہ اس گورنمنٹ کے ساتھ کسی طرح مسلمانوں کو جہاد درست نہیں ،،

مورخہ ۱۰ دسمبر ۱۸۹۴ء لائق توجہ جلد دوم ص ۱۲۴

(گورنمنٹ جناب ملکہ معظمہ اور جناب گورنر جنرل ہند)

ب " اپنی زبان اور قلم سے اس اہم کام میں مشغول ہوں کہ مسلمانوں کے دلوں کو گورنمنٹ انگریزی (انگلشیہ) کی سچی محبت اور خیر خواہی اور ہمدردی کی طرف پھیروں اور بعض کم فہم لوگوں کے دلوں سے غلط خیال جہاد وغیرہ کو دور کروں ۔

درخواست بحضور نواب لفٹنٹ گورنر بہادر دام اقبال مورخہ ۲۴ فروری ۱۸۹۸ء مجموعہ اشتہار ص ۱۱ جلد سوم

ج " میری ہمیشہ کوشش رہی ہے کہ مسلمان اسی انگریزی سلطنت کے لئے سچے خیر خواہ ہو جائیں اور جہاد کے جوش دلانے والے مسائل جو احمقوں کے دل کو خراب کرتے ہیں ان کے دل سے معدوم ہو جائیں ۔

کتاب تریاق القلوب ص ۱۵۱ تا ۱۶ (خزائن ص ۱۵-۱۵۵)

د" اور انگریزی اطاعت کے بارے میں اس قدر کتابیں لکھی ہیں اور اشتہار شائع کئے کہ اگر وہ رسائل اور کتابیں اکٹھی کی جائیں تو پچاس الماریاں ان سے بھر سکتی ہیں میں نے ایسی کتابوں کو تمام ممالک عرب اور مصر اور شام اور کابل اور روم تک پہنچا دیا ہے۔

(خزائن ١٥-١٥٥) تریاق القلوب صہ ١٥

ہ" میں نے بیسوں کتابیں عربی فارسی اور اردو میں اس غرض سے تالیف کری ہیں اس گورنمنٹ ۔ محسنہ سے ہرگز جہاد درست نہیں ہے

آئینہ کمالات ص ٥١٧

(قادیانی مذہب ٥٨٢)

(١٦)

مرزا طاہر (پوتا) کہتا ہے

میرے دادا نے تشریعی نبوت کا دعویٰ نہیں کیا۔

مرزا غلام احمد (دادا) کہتے ہیں

(الف) "وہ سمجھو کہ شریعت کیا چیز ہے۔ جس نے اپنی وحی کے ذریعے چند امر اور نہی بیان کئے۔ اور اپنی امت کے لئے قانون مقرر کیا وہ صاحب شریعت ہوگیا پس اس تعریف کی رو سے بھی ہمارے مخالف ملزم ہیں کیونکہ میری وحی میں امر بھی ہے اور نہی بھی ہے"

(کتاب اربعین نمبر ٤ ص ٦ مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

(خزائن ١٧-٤٣٥)

(ب) "چونکہ میری تعلیم میں امر بھی ہیں اور نہی بھی اور شریعت کے ضروری احکام کی تجدید ہے . . .

. . . مرا نہ مری وحی اور میری تعلیم کو تمام انسانوں کے لئے معیار



نجات قرار دیا جس کی آنکھیں ہوں دیکھیں"

کتاب اربعین نمبر ٤ ص ٦ حاشیہ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(خزائن ١٧-٤٣٥)

(ج) مطلع قادیان پر تو چمکا
ہو کے شمس الہدیٰ سلام علیک
مہدی عہد و عیسیٰ موعود
اے احمد مجتبےٰ سلام علیک
مانتے ہیں تیری رسالت کو
اے رسول خدا السلام علیک

اخبار الفضل قادیان جلد ٨ ص ١٠٠

مورخہ ١ر جولائی ١٩٢٠ء

قادیانی مذہب فصل چوتھی ص ٢٨٠

"یہاں محمود احمد خلیفہ قادیان نے فرمایا ہے

(ھ) "خدا نے دوبارہ بعض احکام قرآن دے کر مسیح موعود مرزا غلام احمد کو ایک اہم رنگ میں تشریعی نبی قرار دیا ہے"۔ یہ بھی حضرت صاحب کی مرزا غلام احمد کو صاحب شریعت منوانے کی ایک ابتدا ہے۔

کتاب المہدی ص ٤٠٤ ص ١٤٤

مؤلفہ حکیم محمد حسین قادیانی لاہوری

(و) "وہ ہلاک ہوگئے وہ جنہوں نے ایک برگزیدہ رسول کو قبول نہ کیا مبارک وہ جس نے مجھے پہچانا۔ میں خدا کی سب راہوں اور اس کے سب نوروں میں آخری نور ہوں یعنی (خاتم النبیین) بدقسمت ہے جو مجھے چھوڑتا ہے"

کتاب کشتی نوح ص ۵۶ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۱۹ — ۶۱)

(ذ) اے میرے پیارے میری جان رسول قدنی

تیرے صدقے تیرے قربان رسول قدنی

انت منی و انا منک خدا فرمائے

میں بتاؤں تیری کیا شان رسول قدنی

عرش پر تیری حمد خدا کرتا ہے

ہم ہیں ناچیز سے انسان رسول قدنی

دستخط قادر مطلق تیری مسلوں پر کرے

اللہ اللہ تیری یہ شان رسول قدنی

آسماں اور زمیں تو نے بنائے ہیں نئے

تیرے کشفوں پہ ہے ایمان رسول قدنی

پہلی بعثت میں محمد ہے تو اب احمد ہے

تجھ پر اترا ہے پھر قرآن رسول قدنی

سرمہ چشم تیری خاک قدم بنوائے

غوث اعظم شہ جیلان رسول قدنی

اخبار الفضل قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳۰

مورخہ ۱۶ اکتوبر ۱۹۲۲ء

(قادیانی مذہب فصل پانچویں ص ۳۵۶)

(۱۷)

مرزا طاہر (پوتا) کہتے ہیں



ہماری کتاب (تذکرہ) کی قرآن کے مقابل پر کوئی حیثیت نہیں ہے

اور ہم اپنی کتاب (وحی الہامات غلام احمد کو) قرآن شریف کے ہم مرتبہ قرار نہیں دیتے۔

مرزا غلام احمد (دادا) کہتے ہیں۔

آنچہ من بشنوم (از ...)

(الف) (ترجمہ) میں اپنی وحی کو قرآن مجید کی طرح۔ خطاؤں سے پاک سمجھتا ہوں۔

(روحانی خزائن ۱۸ - ۴۷۷)

کتاب نزول المسیح ص ۹۹ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(ب) کہ میں الہامات پر اسی طرح ایمان لاتا ہوں جیسا کہ قرآن شریف پر۔ اور خدا کی دوسری کتابوں پر

کتاب حقیقۃ الوحی ص ۲۱۱ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(خزائن ۲۲ — ۲۲۰)

(ج) در تورات انجیل قرآن کی طرح اپنی وحی پر ایسا ہی ایمان ہے

(روحانی خزائن ۱۷ — ۴۵۵)

کتاب اربعین نمبر ۴ ص ۱۹

مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی

(ھ) ۲۳ برس کی مدت بھی گزر گئی اور ایسا ہی اب تک میری وحی میں امر بھی ہوتے ہیں اور نہی بھی

قادیانی مذہب فصل چوتھی (اربعین نمبر ۴ حاشیہ اربعین ص ۶)

(خزائن ۱۷ — ۴۳۵) مصنف مرزا غلام احمد قادیانی

(ف) مرزائیوں نے اپنی الہامی کتاب کا نام قرآن نہیں رکھا بلکہ قرآن مجید کا دوسرا غیر معروف نام (تذکرہ)، رکھ دیا ہے - یہ آیات قرآنی کلا انہا (تذکرہ) تاکہ دھوکہ دے سکیں کہ ہماری کتاب قرآن ہے -)

(۱۸)

مرزا طاہر (پوتا) کہتے ہیں

میرے دادا جان بے ایمان اور دھوکہ باز آدمی نہیں تھے -

مرزا غلام احمد (دادا) کہتے ہیں

(الف) (پچاس کتابیں لکھنے کا ارادہ تھا

مگر پچاس ۵۰ اور پانچ ۵ میں صرف نقطہ کا فرق ہے لہذا پچاس کا وعدہ پانچ میں پورا ہوگیا -

(یعنی پینتالیس کتابوں کی قیمت ہضم کرلی)

(کتاب براہین احمدیہ ص ۹ ج ۵)

مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۲۱ - ۹)

(ب) مخدومی مکرمی اخویم سیٹھ صاحب سلمہ

السلام علیکم - - - - - - - چند ہفتے ہوئے مجھے الہام ہوا جس میں یہ تفہیم ہوئی کہ کوئی شخص بہت سا حصہ اپنے مال میں سے بطور نذرانہ مجھے بھجوائے گا - - - طبیعت نے یہی چاہا کہ اس کے مصداق آپ ہی ہوں - - - کیا لاکھ دو لاکھ روپیہ بڑی بات ہے -

مکتوبات احمدیہ ج ۵ حصہ اول ۲۰ (مکتوبات سے مرزا غلام احمد)

(ج) (لدھیانہ کا ایک شخص تھا جس نے ایک دفعہ مسجد میں مولوی محمد علی کے سامنے کہا کہ جماعت (قادیانی کے افراد) مقروض ہو کر اور اپنی



بیوی بچوں کا پیٹ کاٹ کر چندہ میں روپیہ بھیجتے ہیں - مگر یہاں (قادیان میں) بیوی صاحبہ کے (مرزا غلام احمد کی بیوی کے) زیورات اور کپڑے بن جاتے ہیں اور ہوتا ہی کیا ہے ،،

بیان میاں محمود احمد مرزا خلیفہ قادیان

مورخہ ۳۱ اگست سنہ ۱۹۳۸ء (مندرجہ) قادیانی مذہب فصل ۲۶ ص ۲۰۰

(د) خواجہ کمال الدین (قادیانی) نے مجھ سے (یعنی سرور شاہ سے) کہا میرا ایک سوال ہے جس کا جواب مجھے نہیں آتا میں اسے پیش کرتا ہوں پہلے ہم اپنی عورتوں کو یہ کہہ کر کہ انبیاء اور صحابہؓ والی زندگی اختیار کرنی چاہیئے غرض لیے وعظ کرکے کچھ روپیہ بچاتے تھے اور پھر قادیان بھیجتے تھے لیکن جب ہماری بیبیاں خود قادیان گئیں تو واپس آکر ہمارے سر پہ چڑھ گئیں - کہ تم بڑے جھوٹے ہو - ہم نے خود قادیان میں جاکر انبیاء اور صحابہ کی زندگی کو دیکھ لیا ہے جس قدر آرام و تعیش کی زندگی وہاں پر عورتوں کو حاصل ہے - اس کا عشر عشیر بھی باہر نہیں ہے - ہمارا روپیہ اپنا کمایا ہوا ہوتا ہے - لہذا تم جھوٹے ہو جھوٹ بول کر اس عرصہ دراز تک ہم کو دھوکہ دیتے رہے اور آئندہ ہم ہرگز تمہارے دھوکے میں نہیں آئیں گے - پس اب عورتیں ہم کو روپیہ نہیں دیتیں کہ ہم قادیان بھیجیں -

کتاب کشف الاختلاف ص ۱۳ مصنفہ سید سرور شاہ قادیانی

مندرجہ قادیانی مذہب فصل نویں ص ۵۲۵

(ہ) (مولوی محمد حسین بٹالوی - - - - نے کہا کہ تم قادیان جاتے ہو، میرا ایک پیغام مرزا غلام احمد صاحب کو دے دینا کہ مجھے وہ (غلام احمد) اپنی آمدنی کا حساب دیں اور میں کئی خط لکھ چکا ہوں جواب نہیں دیتے بیک کا روپیہ فضول خرچ ہوتا ہے میں قادیان پہنچا مولوی صاحب کا پیغام بھی سنا دیا حضرت مسیح موعود علیہ السلام

(مرزا غلام احمد) نے فرمایا کہ ہم نے مولوی صاحب کو۔جواب دے دیا ہے کہ ہم نے
کوئی حساب نہیں رکھا۔ نہ ہماری مولوی صاحب سے شراکت ہے مولوی صاحب زر
پرست دنیادار ہیں اور اسے دنیا اور زرپرستی کے سوائے کچھ سوجھتا ہی نہیں ،،

قادیانی روایات مندرجہ اخبار الفضل

قادیان نمبر ۲ جلد ۳۴ مورخہ ۲۸ راگست ۱۹۲۶ء

(ی) ،، خواجہ (کمال الدین) صاحب نے آنکھیں سرخ کر لیں ۔ ۔ ۔ قوم پیٹ
کاٹ کر روپیہ دیتی ہے اور وہ (روپیہ) شخصی خواہشات میں صرف ہوتا ہے ۔

کشف اختلاف ۱۵ مصنف سید سرور شاہ قادیانی

(ذ) مجھے وہ لوگ چندہ دے سکتے ہیں جو اپنے سچے دل سے مجھے خلیفۃ اللہ
سمجھتے ہیں اور میرے کاروبار پر ۔ ۔ ۔ اعتراض کرنا، موجب سلب ایمان
سمجھتے ہیں ۔ میں کوئی تاجر نہیں ہوں کہ کوئی حساب رکھوں ۔
میں کمیٹی کا خزانچی نہیں کہ کسی کو حساب دوں جب خدا میرے مصارف پر کبھی
اعتراض نہیں کرتا تو دوسرا کون ہے جو مجھ پر اعتراض کرے ،،

(ارشاد مرزا غلام احمد قادیانی مندرجہ اخبار الحکم مورخہ ۳۱ مارچ ۱۹۰۵ء)

(ح) ،، مولوی محمد علی صاحب نے لکھا ہے کہ لنگر کا خرچ تو تھوڑا سا ہوتا ہے
باقی ہزاروں روپیہ جو آتا ہے وہ کہاں جاتا ہے ۔ ۔ ۔ پھر خواجہ صاحب نے
کہا حضرت (مرزا غلام احمد) آپ تو خوب عیش سے زندگی گزر بسر کرتے ہیں اور ہمیں
یہ تعلیم دیتے ہیں کہ اپنا خرچ گھٹا کر چندہ دو ،،

خط میاں مرزا محمود بنام مولوی نورالدین
مندرجہ حقیقت الاختلاف ص ۵۰
مصنفہ محمد علی قادیانی لاہوری



(ط) حضرت صاحب مرزا غلام احمد نے اپنی وفات سے کچھ ہی پہلے
کہا کہ خواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی مجھ پر بدظنی کرتے ہیں کہ میں قوم کا
روپیہ کھا جاتا ہوں ایسا نہ کرنا چاہئے ورنہ انجام اچھا نہ ہوگا ،،

خط میاں محمود احمد بنام مولوی نورالدین ، مندرجہ حقیقت اختلاف

(۱۹)

مرزا طاہر (پوتا) کہتا ہے ۔
(میرے دادا مرزا غلام احمد کے لئے غلط بات ہے کہ انہیں گھر کا مال
غبن کرنے کی وجہ سے گھر سے نکال دیا تھا ۔

مرزا غلام احمد (دادا) کہتا ہے
(الف) ،، مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے ایک واقعہ بیان کیا کہ ایک دفعہ
اپنی جوانی کے زمانہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا غلام احمد) تمہارا
دادا کی پنشن وصول کرنے گئے اور پیچھے پیچھے مرزا امام الدین بھی چلے گئے جب
آپ نے پنشن وصول کر لی تو وہ آپ کو پھسلا کر اور دھوکہ دے کر بجائے قادیان
لانے کے باہر لے گئے اور ان کو ادھر ادھر پھراتا رہا پھر جب آپ نے سارا روپیہ
اڑا کر ختم کر دیا سات سو روپے سالانہ انگریزوں کی طرف سے اعزازی پنشن تھی تو
وہ (امام دین) آپ کو چھوڑ کر کہیں اور چلا گیا ۔
حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد) اس شرم سے گھر واپس نہیں آئے
اور آپ سیالکوٹ شہر میں ڈپٹی کمشنر کی کچہری میں قلیل تنخواہ ۱۵ روپیہ ماہوار پر
ملازم ہوگئے ۔

(کتاب سیرۃ المہدی ج ۱ ص ۴۳
مصنفہ مرزا بشیر احمد ایم اے چچا مرزا طاہر)

(۲۰)

مرزا طاہر پوتا کہتے ہیں

د۔ میرے دادا غلام احمد قادیانی کی پیش گوئیاں اور مبینہ وحی کبھی جھوٹ کا پلندہ نہیں تھیں ۔ ۔ ۔

مرزا غلام احمد قادیانی (دادا) کہتے ہیں

(الف) اس قادر مطلق نے مجھ سے فرمایا ہے کہ اس شخص (یعنی مرزا احمد بیگ) کی دختر کلاں (یعنی محمدی بیگم) سے سلسلہ جنبانی کر ۔ ۔ ۔ اگر اس نے (یعنی احمد بیگ نے نکاح سے انحراف کیا۔ تو اس لڑکی کا انجام بہت برا ہوگا اور جس دوسرے شخص سے بیاہی جائے گی وہ شخص روز نکاح سے اڑھائی سال تک اور ایسے ہی والد دختر کا تین سال تک فوت ہو جائے گا ،،

د۔ کتاب مجموعہ اشتہارات ج ۱ ص ۱۵۷ مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی )

(نوٹ ) از مؤلف احمد بیگ نے اپنی لڑکی کا نکاح اپریل ۱۸۹۲ء میں سلطان محمد ساکن موضع پٹی ضلع لاہور سے کیا ۔

(نوٹ ) مرزا غلام احمد کی پیش گوئی کے مطابق محمدی بیگم کا سہاگ ۱۸۹۴ء میں لٹ جانا چاہیئے تھا مگر وہ ۷۵ برس تک اپنے خاوند کے ساتھ رہی (سولہ برس مرزا غلام احمد کی زندگی میں اور ۵۹ برس مرزا کی موت کے بعد) اس کی کل عمر نوے برس کی ہوئی اور پاکستان بننے کے بعد ۱۹۶۶ء میں اس کا انتقال ہوا بمطابق پیش گوئی اس کے خاوند سلطان محمد کو اپنے خسر کے سامنے مرنا تھا مگر وہ اپنے خسر کے بعد تک زندہ رہا ۔ احمد بیگ والد محمدی بیگم کو اپنے داماد کی موت اور اپنے بیٹے کی موت اور بے کسی دیکھ کر مرنا تھا مگر وہ ان سب کو خوش خرم چھوڑ کر مرا



(ب) ۔ ۔ ۔ ۔ خدا تعالٰی نے مقرر کر رکھا ہے کہ مکتوبات الٰہیہ (یعنی احمد بیگ) کی دختر کلاں یعنی محمدی بیگم کو ۔ ۔ ۔ ۔ اس ناچیز کے نکاح میں لائے گا ۔ ۔

۔ بد خیال لوگوں کو واضح ہو کہ ہمارا صدق یا کذب جانچنے کے لیئے ہماری پیش گوئیوں سے بڑھ کر اور کوئی محک امتحان نہیں ہو سکتا ،،

د۔ کتاب مجموعہ اشتہارات ج ۱ ص ۱۵۷ مصنف مرزا غلام احمد قادیانی ۔)

(نوٹ ) از مؤلف ۔ خدا کا ۔ ۔ اس خاتون کو مرزا کے نکاح میں دینا منظور نہیں تھا مرزا بالآخر ۲۶ رمئی ۱۹۰۸ء ناکامی و نامرادی کا داغ لے کر مر گئے )

(ج ) وہ یاد رکھو اگر اس پیش گوئی کی دوسری جز پوری نہ ہوئی (یعنی سلطان محمد ، مرزا غلام احمد کی زندگی میں نہ مرا ۔) تو میں ہر ایک بد سے بد تر ٹھہروں گا اے احمقوں یہ انسان کا افتراء نہیں ہے کسی خبیث مفتری کا کاروبار نہیں ہے یقیناً سمجھو کہ یہ خدا کا سچا وعدہ ہے وہی خدا جس کی باتیں ٹلتیں نہیں

(نوٹ ) از مؤلف ۔ چونکہ سلطان محمد کا انتقال مرزا غلام احمد کی زندگی میں نہیں ہوا ۔ اسلیئے مرزا غلام احمد بقول خود بد سے بد تر ٹھہرا اور یہ بھی ثابت ہوا کہ یہ پیش گوئی بقول مرزا غلام احمد قادیانی ایک انسان کا افتراء اور کسی خبیث مفتری کا کاروبار تھا اگر یہ خدا کا سچا وعدہ تھا تو نہ ممکن تھا کہ ٹل جاتا )

ضمیمہ ،، انجام آتھم مع ضمیمہ ص ۵۴

(روحانی خزائن ۱۱ ۔ ۳۳۸)

مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی

(۵) وہ میں بار بار کہتا ہوں کہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اگر میں جھوٹا ہوں تو یہ پیش گوئی پوری نہیں ہوگی اور میری موت آجائے گی ،،

(نوٹ) از مؤلف :۔ مرزا غلام احمد جھوٹا نکلا پیشگوئی پوری نہیں ہوئی اور وہ مرگیا۔

سلطان محمد اس کی موت کے بعد اکتالیس برس زندہ رہا ،

(کتاب ضمیمہ انجام آتھم رو حاشیہ ۳۱)

(مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

(روحانی خزائن ۱۱ — ۳۱)

(ھ) "میں اس وقت اقرار کرتا ہوں کہ اگر یہ پیشگوئی جھوٹی نکلے (یعنی پادری آتھم) کی موت نہ واقع ہو) یعنی وہ پندرہ ماہ کے عرصہ میں آج کی تاریخ سے بسزائے موت ہاویہ (دوزخ) میں نہ پڑے تو میں ہر ایک سزا اٹھانے کو تیار ہوں مجھ کو ذلیل کیا جاوے روسیاہ کیا جاوے میرے گلے میں رسہ ڈالا جائے مجھ کو پھانسی دیا جائے ہر ایک بات کے لئے تیار ہوں"

کتاب جنگ مقدس ص ۱۸۹

مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی

(روحانی خزائن ۶ — ۲۹۳)

(نوٹ) از مؤلف :۔ پیشگوئی کی تاریخ ۵ ستمبر ۱۸۹۴ء آخری تاریخ تھی مگر آتھم نہ مرا اور نہ بسزائے موت ہاویہ میں گرا مرزا غلام نے اس کے مارنے کے لئے جادو ٹونے اور ٹوٹکے بھی کیئے

(دیکھو کتاب) سیرۃ المہدی جلد ا ص ۱۷۸

مصنف مرزا طاہر کا چچا مرزا بشیر احمد ایم اے

(اور میعاد کے آخری دن یعنی ۵ ستمبر کو قادیان میں ،، یا اللہ آتھم مرجائے ،، کی دعائیں بھی کرائیں

اخبار الفضل ۲۰ جولائی ۱۹۴۰ء



(نوٹ) مگر سب بے کار نہ آتھم پر جادو چلا نہ نوحہ و ماتم کام آیا نہ اس کو بد دعا لگی آتھم زندہ رہا

(و) "میں اقرار کرتا ہوں کہ اگر یہ پیشگوئی (یعنی آتھم کی موت واقع نہ ہو) جھوٹی نکلی . . . . اور اگر میں جھوٹا ہوں تو میرے لئے سولی تیار رکھو اور تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی سمجھو"

(کتاب جنگ مقدس ص ۱۸۹ مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

(خزائن ۶ — ۱۸۹)

(ز) "میں بالآخر دعا کرتا ہوں کہ اے خدا قادر و علیم اگر آتھم کا عذاب مہلک میں گرفتار ہونا اور احمد بیگ کی دختر کلاں (محمدی بیگم) کا آخر اس عاجز کے نکاح میں آنا یہ پیشگوئیاں تیری طرف سے نہیں تو مجھے نامرادی اور ذلت کے ساتھ ہلاک کر اور اگر میں تیری نظر میں مردود اور ملعون اور دجال ہوں

مجموعہ اشتہارات ۲۷ اکتوبر ۱۸۹۴ء ص ۱۱۶

(نوٹ) از مؤلف :۔ نہ آتھم مہلک عذاب میں گرفتار ہوا ، نہ محمدی بیگم سے نکاح ہوا تو بقول مرزا خود ،، خدا کی نظر میں مردود و ملعون و دجال تھا۔

(ح) "اگر میں ایسا ہی کذاب اور مفتری ہوں جیسا کہ آپ (مولوی ثناء اللہ) اپنے پرچے میں مجھے یاد کرتے ہیں تو میں آپ کی زندگی میں فوت ہو جاؤں گا . . . تو میں خدا کی طرف سے نہیں"

(نوٹ) از مؤلف :۔ مرزا غلام احمد قادیانی مولانا ثناء اللہ کی زندگی میں بتاریخ ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء میں فوت ہوا پس خود مرزا کے قول کی تصدیق ہو گئی کہ میں مفتری اور کذاب ہوں ۔ اشتہار مولوی ثناء اللہ صاحب سے آخری فیصلہ مجموعہ اشتہارات ص ۵۷۸ جلد نمبر ۳۔

